# عصمت نبوی ﷺ

# کا بیان

تالیف

حافظ الحدیث امام محمد جلال الدین سیوطی شافعی علیہ الرحمہ

المتوفی ۹۱۱ھ

ترجمہ

محمد عارف محمود خان قادری رضوی

ناشر

جمعیت اشاعت اہلسنّت (پاکستان)

نور مسجد، کاغذی بازار، میٹھادر، کراچی، فون: 2439799

| | | |
|---|---|---|
| نام کتاب | : | عصمت نبوی ﷺ کا بیان |
| تالیف | : | حافظ الحدیث امام محمد جلال الدین سیوطی علیہ الرحمہ |
| ترجمہ | : | محمد عارف محمود خان قادری رضوی |
| سن اشاعت | : | ربیع الاول ۱۴۲۹ھ۔اپریل ۲۰۰۸ء |
| تعدادِ اشاعت | : | ۳۵۰۰ |
| ناشر | : | جمعیت اشاعت اہلسنّت (پاکستان) |

نور مسجد کاغذی بازار میٹھادر، کراچی، فون:2439799


خوشخبری: یہ رسالہ website: www.ishaateislam.net پر موجود ہے۔

# پیشِ لفظ

امام جلال الدین سیوطی رحمۃ اللہ علیہ صرف نامور مصنف، بلند پایہ مفسر، محدث، فقیہ، ادیب، شاعر، مؤرّخ اور ماہر لغت ہی نہ تھے بلکہ اپنے زمانے کے مجدد بھی تھے۔ آپ رحمۃ اللہ علیہ کا حافظہ نہایت قوی تھا، آٹھ برس کی عمر میں قرآن مجید حفظ کرلیا پھر دیگر علوم وفنون کے حصول میں مصروف ہوگئے۔ آپ رحمۃ اللہ علیہ کو ۸۷۱ھ کے جامعہ شیخونیہ میں شیخ الحدیث کا منصب ملا۔

آپ رحمۃ اللہ علیہ تقویٰ وتزکیہ کے اعلیٰ مقام پر فائز تھے، اکثر اوقات یادِ الٰہی عزوجل میں مستغرق رہتے۔ نمازِ تہجد باقاعدگی سے ادا فرمایا کرتے تھے، اگر کبھی رہ جاتی تو اتنے پریشان ہوتے کہ بیمار پڑ جاتے۔

علومِ حدیث میں آپ رحمۃ اللہ علیہ کی ذات سے مسلمانانِ عالم نے بڑا فیض حاصل کیا، علمِ حدیث میں آپ رحمۃ اللہ علیہ کی مقبولیت کا یہ عالم تھا کہ آپ رحمۃ اللہ علیہ کو بارگاہ رسالت ﷺ سے شیخ الحدیث کا لقب عطا ہوا۔

آپ رحمۃ اللہ علیہ بہت بڑے عاشقِ رسول ﷺ تھے اور اس کا اندازہ اس بات سے لگایا جاسکتا ہے کہ آپ رحمۃ اللہ علیہ کو 75 مرتبہ حالتِ بیداری میں حضور ﷺ کی زیارت نصیب ہوئی۔

آپ رحمۃ اللہ علیہ کو اپنی ذہانت کی بنا پر دو لاکھ احادیث یاد تھیں، علمِ حدیث میں دو سو زائد کتابیں تصنیف کیں، آپ تصنیف وتالیف کے میدان میں اپنی مثال آپ تھے، کثرتِ تالیفات میں آپ رحمۃ اللہ علیہ کو نہایت بلند مقام حاصل ہے، آپ کی تصانیف و تالیف پانچ سو زائد ہیں، چند مشہور کتابوں کے نام یہ ہیں: الدر المنثور فی التفسیر بالماثور، الاتقان فی علوم القرآن، جمع الجوامع، الجامع الصغیر، تدریب الراوی فی تقریب النووی، تفسیر الجلالین، الحاوی للفتاوی وغیرہ۔

زیرِ نظر رسالہ بھی آپ رحمۃ اللہ علیہ کا تالیف کردہ ہے، جس میں حضور ﷺ کی عصمت کو قرآن واحادیث سے ثابت کیا گیا ہے اور حضور ﷺ کی طرف ''ذنب'' کی نسبت کرنے کے بارے میں مختلف اقوال اور ان کے ردّ میں جوابات تحریر کیے گئے ہیں۔

مولانا محمد عارف محمود خان قادری رضوی نے اس کا سلیس انداز میں ترجمہ کر کے اس رسالے سے مستفید ہونے میں مدد فراہم کی ہے، اللہ تعالیٰ فاضل مترجم کی اس کاوش کو قبولیت کے مرتبے سے مشرف فرمائے۔

اس رسالے کو جمعیت اشاعت اہلسنّت (پاکستان) اپنی سلسلہ اشاعت کے 168 ویں نمبر پر شائع کر رہی ہے، اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ وہ مؤلف اور مترجم دونوں کی کاوش کو قبول فرمائے اور عوام وخواص کے نافع بنائے۔ آمین

سید محمد طاہر نعیمی

نَحۡمَدُہٗ وَ نُصَلِّیۡ عَلٰی رَسُوۡلِہِ الۡکَرِیۡمِ

قولہ تعالیٰ: ﴿لِیَغۡفِرَ لَکَ اللّٰہُ مَا تَقَدَّمَ مِنۡ ذَنۡبِکَ وَمَا تَأَخَّرَ﴾ الآیۃ (۱)

هذه الآية فيها أقوال للمفسرين بعضها مقبول و بعضها مردود، و بعضها ضعيف للدليل القاطع على عصة النبي ﷺ و سائر الأنبياء من الذنوب قبل النبوة و بعدها

قال السبكي في تفسيره: "للناس أقوال منها ما يجب تأويله، و منها ما يجب ردّه".

القول الأول: إن المراد ما كان في الجاهلية، (۲) قاله مقاتل.

قال السبكي و هذا مردو، بأنّ النبيّ ﷺ ليست له جاهلية.

القول الثاني: إن المراد ما كان قبل النبوة

قال السبكي و هذا مردود أيضاً بأنه ﷺ معصوم قبل النبوّة و بعدها

القول الثالث: قول سفيان الثورى: "ما عملت في الجاهليت و مالم تعمل" (۳)

قال السبكي: و هو مردود بالذى قبله

القول الرابع: و يحكى عن مجاهد: "مَا تَقَدَّمَ من حديث مارية وَ مَا تَأَخَّرَ من إمرأة زيد"

---

۱۔ الفتح: ۴۸/ ۲

۲۔ أخرج ابن المنذر عن أبي عامر و أبي جعفر رضي الله عنه في قوله ﴿لِيَغْفِرَ لَكَ اللَّهُ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِكَ﴾ قال: في الجاهلية ﴿وَ مَا تَأَخَّرَ﴾ قال: في الإسلام (الدر المنثور: ۷/ ۴۵۱)

۳۔ و أخرج عبد من حميد عن سفيان رضي الله عنه في قول الله ﴿لِيَغْفِرَ لَكَ اللَّهُ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِكَ﴾ قال: ما تقدم: ما كان في الجاهلية، و ما تأخر: ما كان في الإسلام ما لم يفعله بعد (الدر المنثور: ۷/ ۴۵۱)

قال السبکی: و ھذا قول باطل، و لم یکن فی قصة ماریة و امرأة زید ذنب أصلاً، و من اعتقد ذالک فقد أخطا التحقیق

القول الخامس: قول الزمخشری، جمیع ما فرط منک

قال السبکی: و ھذا مردود

أما أولاً فالبیان عصمة الأنبیاء علیھم السلام، فقد اجتمعت الأمة علی عصمتھم فی ما یقع بالتبلیغ، و فی غیر ذالک من الکبائر و الصغائر الرذیلة التی تحط مرتبتھم، و من المداومة علی الصغائر. ھذہ الاربعة مجمعة علیھا، و اختلفوا فی الصغائر التی لا تحط مرتبتھم. فذھبت المعتزلة و کثیر من غیرھم إلی جوازھا، و المختار المنع. لأنا مأمورون بالإقتداء بھم فی کل ما یصدر عنھم من قول و فعل، فکیف یقع منھم ما لا ینبغی و نؤمر بالإقتداء فیه؟

و أما الحشویة، فنسب إلیھم تجویزھا علیھم مطلقاً فإن صحّ ذالک عنھم، فھم محجوبون بما ذکرناہ من الإجماع.

و الذین جوّزوا الصغائر، لم یجوّزوھا بنصّ و لا دلیل، و إنما اخذوا ذالک من ھذہ الآیة و أمثالھا، و قد ظھر جوابھا. و الذین جوّزوا الصغائر التی برذائل، قال ابن عطیة: اختلفوا، ھل وقع ذلک من نبینا ﷺ أو لم یقع؟

و قال السبکی: لم أشک و لم أرتاب أنه لم یقع، و کیف یتخیل خلاف ذالک؟

و أما الفعل: فإجماع الصحابة المعلوم منھم قطعاً علی اتباعه و التأسی به فی کل ما یفعله من قلیل أو کثیر، أو صغیرٍ أو کبیرٍ، لم یکن عندھم فی ذالک توقف و لا بحث، حتی أعماله ﷺ فی السرّ و الخلوة یحرصون علی العلم بھا و علی اتباعھا، علم بھا أو لم یعلم. و من تأمل أحوال

الصحابة مع النبی ﷺ و ما عرفوه و شاهدوه منه فی جمیع احواله من اوله إلی آخره، استحیی من الله أن یتکلم بهذا الکلام، أو یخطر بباله.

و لو لا أن هذا القول قد قیل، لما حکیناه، و نحن نبرأ إلی الله منه، و لو قال به من قال.

فهذا الکلام الأول علی الزمخشری فی تفسیره الآیة

و اما ثانیاً: فلأنه لو سلّم ذالک. حاشا لله فتلک بقول الخصم، شیئ أو أشیاء نادرة حقیرة، فلا تناسب ما الآیة مشیرة إلیه من التعظیم و الإمتنان، و جعله ذالک غایة الفتح المبین المقرون بالتعظیم، فحمله علی ذالک یخل بالبلاغة.

هذا کلام السبکی فی رد مقالة الزمخشری.

القول السادس: قیل المراد بذالک: ما کان یقع فی صغره ﷺ مع الغلمان بلعب، و ذلک لا یلیق بمقامه،

فإن حسنات الأبرار سیئات المقرّبین.

و لهذا قال یحییٰ بن زکریا علیه السلام و هو صغیر لما دعاه الصبیان للعبِ: ما لهذا خلقت.

و هذا القول مردود.

اما أولاً: فلأنه یشعر بتمییز السید یحییٰ علی نبینا ﷺ و لا یمتاز علیه، فکل خصیصة أوتیها نبی من الأنبیاء، أوتی نبینا ﷺ مثلها، أو اجلّ منها.

و قد روی أنه ﷺ کان یعدل وهو رضیع، فکانت مرضعة حلیمة تعطیه ثدیها فیشرب منه، فإذا أعطته الثدی الآخر امتنع منه، لعلمه ﷺ بأن له شریکاً فی الرضاعة، فهذا أجل من ترک اللعب، وهو ﷺ فوق ذالک السن، و لم یثبت أن لعبه مع الغلمان لهو، بل هذه اللفظة إن ثبت فی

حدیث وجب تأویلها علی ما یلیق بها۔

ثم ماذا یصنع قائل هذا القول أن حمل قوله: ﴿مَا تَقَدَّمَ﴾ علی اللعب مع الغلمان وهو الصغیر؟ فماذا یصح فی قوله: ﴿وَ مَا تَأَخَّرَ﴾

القول السابع: قول عطاء الخراسانی: ما تقدم من ذنب أبویک آدم و حواء، ما تأخر من ذنوب أمتک۔

و هذا ضعیف۔

أما أولاً: فلأن آدم معصوم لا ینسب إلیه ذنب، وهو تأویل یحتاج إلی تأویل۔

و أما ثانیاً: فلأن ذنب الغیر، لا یضاف إلی غیر من صدر منه بکاف الخطاب۔

و أما ثالثاً: فلأن ذنوب الأمة کلها لا تغفر، بل من یغفر له، و منهم من لا یغفر له۔

القول الثامن: قول ابن عباس رضی الله عنهما: مما یکون۔

قال السبکی: و هذا مؤول، أی مما یکون لو کان۔

و المعنی: إنک بحال لو کان ذلک ذنوب ماضیة و مستقبلة لغفرنا لک جمیعاً، لشرفک عندنا۔

القول التاسع: قال فی الشفاء: قیل: ما وقع لک من ذنب، و ما لم یقع إعلم أنه مغفور لک۔

القول العاشر: قال أیضا:قیل: المتقدم ما کان قبل النبوة، و المتأخر عصمتک بعدها، وحکاه أحمد بن نصر۔

القول الحادی عشر: قیل: المراد ما کان من سهو و غفلة و تأویل، و حکاه الطبری و اختاره القشیری۔

القول الثانی عشر: قال مکی: مخاطبة النبی ﷺ ههنا مخاطبة لأمته۔

فهذه اثنا عشر قولاً غير مقبولة، ما بين مردو و ضعيف و مؤول.

## أما الأقوال المقبولة

ففي الشفاء: أن النبيّ ﷺ لما أمر أن يقول ﴿وَ مَآ اَدْرِىْ مَا يُفْعَلُ بِىْ وَ لَا بِكُمْ﴾ الآية (۴) سرّ بذالك الكفار، فأنزل الله ﴿لِيَغْفِرَ لَكَ اللّٰهُ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِكَ وَ مَا تَأَخَّرَ﴾ الآية (۵)، و أخبر بحال المؤمنين في الآية الأخرى بعدها.

فمقصد الآية: إنك مغفور لك غير مواخذ بذنب، أن لو كان.

قلت: هذا الأثر أخرجه ابن المنذر في تفسيره، عن ابن عباس رضي الله عنهما. قال في قوله ﷺ: "ما أدرى ما يفعل بي و لا بكم" فأنزل الله بعد ذلك: ﴿لِيَغْفِرَ لَكَ اللّٰهُ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِكَ وَ مَا تَأَخَّرَ﴾ الآية (۶)(۷)

و أخرج احمد (۸) و الترمذى (۹) و الحاكم (۱۰) عن أنس رضى الله عنه قال: أُنْزِلَتْ عَلَى النَّبِيِّ ﷺ ﴿لِيَغْفِرَ لَكَ اللّٰهُ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِكَ وَ مَا

---

۴۔ الأحقاف: ۴۶/۹

۵۔ الفتح: ۴۸/۲

۶۔ الفتح: ۴۸/۲

۷۔ و قال عطاء عن ابن عباس: إن اليهود شتموا بالنبي ﷺ و المسلمين لما نزل قوله: ﴿وَ مَآ اَدْرِىْ مَا يُفْعَلُ بِىْ وَ لَا بِكُمْ﴾، و قالوا: كيف تتبع رجلاً لا يدرى ما يفعل به، فاشتد على ذلك على النبي ﷺ، فأنزل الله تعالى: ﴿اِنَّا فَتَحْنَا ........ وَ مَا تَأَخَّرَ﴾ (أسباب النزول للواحدى، سورة الفتح، ص ۲۱۲، مطبوعة: دار الفكر، بيروت، الطبعة الأولى ۱۴۲۱ھ۔ ۲۰۰۱م

۸۔ المسند للإمام أحمد، المجلد ۳/۲۵۲، برقم: ۱۳۶۳۹

۹۔ الجامع الصحيح و هو سنن الترمذى، المجلد (۴)، كتاب (۴۸) التفسير، باب (۴۸) من سورة الفتح، ص ۲۲۹، الحديث: ۳۲۶۳، مطبوعة: دار الكتب العلمية، بيروت، الطبعة الأولى ۱۴۲۱ھ۔ ۲۰۰۰م

۱۰۔ المستدرك للحاكم، المجلد (۲)، ص ۴۶۰، مطبوعة: دار الكتب العلمية، بيروت، الطبعة الأولى ۱۴۰۷ھ۔ ۱۹۸۷م

تَأَخَّرَ﴾ الآية (١١) مَرْجِعَهُ ﷺ مِنَ الْحُدَيْبِيَةِ.

فَقَالُوْا: هَنِيْئاً لَكَ يَا رَسُوْلَ اللهِ ﷺ، لَقَدْ بَيَّنَ اللهُ مَاذَا يَفْعَلُ بِكَ، فَمَاذَا يُفْعَلُ بِنَا؟ فَنَزَلَتْ ﴿لِيُدْخِلَ الْمُؤْمِنِيْنَ وَ الْمُؤْمِنٰتِ﴾ حتى بلغ ﴿فَوْزًا عَظِيْمًا﴾ (١٢) (١٣)

قال القاضي عياض رحمه الله: قال بعضهم: المغفرة ههنا تبرئة من العيوب.

و قال الشيخ عز الدين عبدالسلام في كتابه "نهاية السوال فيها سنخ من تفضيل الرسول ﷺ" فضل الله نبينا ﷺ على سائر الأنبياء بوجوه.
إلى أن قال: و منها: أن الله تعالى أخبره أنه غفر له ما تقدّم من ذنبه و ما تاخّر، و لم ينقل أنه تعالى أخبر أحداً من الأنبياء بمثل ذلك. بل الظاهر أنه سبحانه و تعالى لم يخبرهم، لأن كل واحد منهم إذا طلب من الشفاعة في الموقف، ذكر خطيئة التي أصاب، و قال: نفسي نفسي.

و لو علم كل واحد منهم بغفران خطيئة، لم يوجل منها في ذلك المقام، و إذا استشفعت الخلائق بالنبي ﷺ في ذلك المقام قال: "أَنَا لَهَا".

قال السبكي في تفسيره: قد تأملت هذا الكلام. يعني قوله ﴿لِيَغْفِرَ لَكَ اللّٰهُ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِكَ وَ مَا تَأَخَّرَ﴾ الآية (١٤) بذهني مع ما قبله فوجدته لا يحتمل إلا وجهاً واحداً، و هو تشريف النّبي ﷺ من غير أن يكون هناك ذنب، و لكنه أراد أن يستوعب في الآية جميع النعم من الله على عباده الأخروية.

١١۔ الفتح: ٢/٤٨

١٢۔ الفتح: ٥/٤٨

١٣۔ تحفة الأشراف بمعرفة الأطراف، المجلد (١)، أنس بن مالك (٢٠) معمر بن لاشر عن قتاده عنه، ص٣٣٦، برقم: ١٣٣٢، مطبوعة: دار الكتب العلمية، بيروت، الطبعة الأولى ١٤٢٠ھ۔ ١٩٩٩م

١٤۔ الفتح: ٢/٤٨

و جمیع النعم الأخرویة شیئان: سلبیة: و هو غفران الذنوب، و ثبوتیة: و هی لا تتناهی۔

أشار إلیها بقوله: ﴿وَ یُتِمَّ نِعۡمَتَهٗ عَلَیۡکَ﴾ الآیة (۱۵)

و جمیع النعم الدنویة شیئان: دینیة، أشار إلیها بقوله تعالیٰ: ﴿یَهۡدِیَکَ صِرَاطًا مُّسۡتَقِیۡمًا﴾ (۱۶)

و دنویة و إن کانت هنا المقصود بها الدین، و هی قوله تعالیٰ: ﴿وَ یَنۡصُرَکَ اللّٰهُ نَصۡرًا عَزِیۡزًا﴾ (۱۷)

و قد الأخرویة علی الدنویة، و قدم فی الدنویة الدینیة علی غیرها تقدیماً للأهم فالأهم۔

فانتظم بذلک قدر النبی ﷺ بإتمام أنواع نعم الله علیه المفرقة فی غیره۔

و لهذا جعل ذلک غایة الفتح المبین، الذی عظمه و فخمه بإسناده إلیه بنون العظمة، و جعله خاصا بالنبی ﷺ بقوله تعالیٰ: ﴿لک﴾۔ قال: و بعد أن وقعت علی هذا المعنی، و جدت ابن عطیة قد وقع علیه۔

فقال: "و إنما المعنی التشریف بهذا الحکم، و لم تکن ذنوب البتة"۔ و قد وفق فیما قال، انتهی۔

فقال بعض المحققین: المغفرة کنایة عن العصمة، فمعنی ﴿لِیَغۡفِرَ لَکَ اللّٰهُ مَا تَقَدَّمَ مِنۡ ذَنۡۢبِکَ وَ مَا تَاَخَّرَ﴾ الآیة (۱۸) فیعصمک فیما تقدّم من عمرک و فیما تأخّر منه۔

و هذا القول فی غایة الحسن، و قد عدّ البلغاء من أسالیب البلاغة فی

۱۵۔ الفتح ۴۸/۲

۱۶۔ الفتح ۴۸/۲

۱۷۔ الفتح ۴۸/۲

۱۸۔ الفتح ۴۸/۲

القرآن، أن یکنی عن الخفیفات بلفظ المغفرۃ و العفو و التوبۃ.

کقولہ تعالیٰ عند نسخ قیام اللیل: ﴿عَلِمَ اَنْ لَّنْ تُحْصُوْهُ فَتَابَ عَلَيْكُمْ فَاقْرَءُوْا مَا تَيَسَّرَ﴾ (۱۹)

و عند نسخ تقدیم الصدقۃ بین یدی النجوی: ﴿فَاِذْ لَمْ تَفْعَلُوْا وَ تَابَ اللّٰهُ عَلَيْكُمْ﴾ (۲۰)

و عند نسخ تحریم الجماع لیلۃ الصیام: ﴿فَتَابَ عَلَيْكُمْ وَ عَفَا عَنْكُمْ فَالْئٰنَ بٰشِرُوْهُنَّ﴾ الآیۃ (۲۱)

آخر التألیف الی ھنا و الحمد للہ وحدہ. صلی اللہ علی سیدنا محمد و الہ و صحبہ و سلّم تسلیماً کثیراً.

انتھی ذلک و تمّ بحمد اللہ و عونہ و حسن توفیقہ.

## ترجمہ

الحمد للہ ذی المجد و الجلالۃ و العزہ و الصلوٰۃ و السلام علی صاحب النبوۃ و الرسالۃ و العصمۃ.

أما بعد! فأعوذ باللہ من الشیطن الرجیم، بسم اللہ الرحمن الرحیم

﴿لِيَغْفِرَ لَكَ اللّٰهُ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْۢبِكَ وَ مَا تَاَخَّرَ﴾ (۲۲)

ترجمہ: تا کہ اللہ تمہارے سبب سے گناہ بخشے تمہارے اگلے اور پچھلوں کے۔ (کنز الایمان)

اس آیت طیبہ کی تفسیر میں مُفسّرین کے اقوال مختلف ہیں، جن میں سے بعض

۱۹۔ المزمل: ۲۰/۷۳

۲۰۔ المجادلۃ: ۱۳/۵۸

۲۱۔ البقرۃ: ۱۸۷/۲

۲۲۔ الفتح: ۲/۴۸

مقبول ہیں اور بعض مردود اور بعض اقوال سید الانبیاء اور دیگر انبیاء کی عصمت قبل از نبوت اور بعد از نبوت پر قطعی دلیل کے ثابت ہونے کی وجہ سے ضعیف ہیں۔

امام سبکی علیہ الرحمہ نے اس آیت کی تفسیر میں کہا ہے کہ ”علماء کے اس میں مختلف اقوال ہیں جن میں سے بعض کی تاویل اور بعض کی تردید واجب ہے“۔

**پہلا قول:** اس آیت کریمہ میں ”ذنب“ سے مراد وہ ہے جو دورِ جاہلیت میں واقع ہوا، یہ مقاتل کا قول ہے۔

امام سبکی فرماتے ہیں کہ ”یہ قول مردود ہے کیونکہ نبی پاک ﷺ کے لئے جاہلیت نہیں ہے“۔

**دوسرا قول:** اس ”ذنب“ سے مراد وہ ہے جو (اعلانِ نبوت سے) پہلے ہوا۔

امام سبکی فرماتے ہیں یہ قول بھی مردود ہے کیونکہ آپ ﷺ (اعلانِ نبوت سے) پہلے بھی معصوم تھے اور بعد میں بھی معصوم رہے۔

**تیسرا قول:** سفیان ثوری نے کہا ”یعنی جو عمل آپ ﷺ نے زمانہ جاہلیت میں کیا اور وہ جو نہیں کیا“۔

امام سبکی فرماتے ہیں: ”یہ قول بھی بوجہ سابق قول کی طرح مردود ہے“۔(۲۳)

**چوتھا قول:** امام مجاہد علیہ الرحمہ کے حوالے سے بیان کیا جاتا ہے ”یعنی وہ جو سیدہ ماریہ قبطیہ رضی اللہ عنہا کی بات سے پیش آیا اور جو حضرت زید کی اہلیہ محترمہ (رضی اللہ عنہما) کے معاملہ میں پیش آیا۔(۲۴)

امام سبکی فرماتے ہیں ”یہ قول بھی باطل ہے اس لئے کہ سیدہ ماریہ قبطیہ اور سیدہ

---

۲۳۔ درج بالا اقوال پر امام سبکی علیہ الرحمہ کی جرح سے ثابت ہوا کہ سرکار ﷺ کے لئے نہ جاہلیت ہے اور نہ ہی آپ ﷺ کی طرف گناہ کی نسبت کرنا درست ہے، بلکہ آپ ﷺ قبل از اعلانِ نبوت اور بعد از اعلانِ نبوت ہمیشہ کے لئے معصوم رہے۔ قادری غفرلہ

۲۴۔ علامہ آلوسی علیہ الرحمہ اس قول کو نقل کرنے کے بعد رقمطراز ہیں ”اس قول کی کوئی حیثیت نہیں ہے، اس لئے اس کا برعکس اولی ہے یعنی حضرت زید کی اہلیہ کا معاملہ پہلے کا ہے“ (روح المعانی، ج ۱۴)۔ قادری غفرلہ

زینب رضی اللہ عنہا کے معاملے میں گناہ تو سرے سے تھا ہی نہیں اور جس شخص نے (اس معاملہ میں) گناہ کا عقیدہ رکھا اس نے سخت غلطی کی ہے۔

**پانچواں قول:** علامہ زمخشری کا ہے، وہ کہتے ہیں ''جو بھی کمی آپ ﷺ سے ہوئی''۔

امام سبکی علیہ الرحمہ فرماتے ہیں ''یہ قول بھی مردود ہے''۔

اول بات تو (یہ کہ یہ بیان) انبیاء کرام علیہم السلام کی عصمت کے بیان میں ہے، بلاشبہ اُمت مرحومہ کا اس بات پر اجماع ہے کہ دعوت و تبلیغ اور دیگر اُمور میں انبیاء کرام تمام کبیرہ گناہوں، اپنے مرتبہ سے گرے ہوئے صغیرہ گناہوں سے اور صغیرہ پر ہمیشگی سے معصوم ہیں۔ یہ چاروں اُمور تو بالکل اتفاقی ہیں، البتہ ان صغائر میں اختلاف ہے جو انبیاء کرام کی شان کے خلاف نہ ہوں، پس معتزلہ اور ان کے علاوہ دیگر علماء کی خاص تعداد اس کے جائز ہونے کی طرف گئی ہے، جب کہ مختار قول میں اس کی بھی ممانعت ہے کیونکہ ہم انبیاء کرام علیہم السلام کے اقوال و افعال کی پیروی پر مأمور ہیں تو یہ کیسے ممکن ہے کہ ان سے کوئی ناپسندیدہ فعل واقع ہو جب کہ ہم اس فعل کی پیروی پر مأمور ہیں؟

البتہ فرقہ حشویہ کی طرف مطلق یہ نسبت کی گئی ہے کہ انبیائے کرام سے صغائر کا صدور جائز ہے، اگر یہ ان کے حوالے سے صحیح بات ہے تو وہ اس سے بے خبر ہوں گے جو ہم نے اجماع کا ذکر کیا ہے۔

وہ لوگ جو صغیرہ گناہوں کو انبیاء کرام کے لئے جائز کہتے ہیں، وہ کسی نص قطعی یا دلیل قطعی سے نہیں بلکہ اسی آیت کریمہ یا اس جیسی دوسری آیات مبارکہ سے استدلال کرتے ہیں جب کہ اس کا جواب تو واضح ہے اور وہ لوگ جو ایسے صغائر جو قبیح نہ ہوں ان کو جائز کہتے ہیں ان کے بارے میں ابن عطیہ کہتے ہیں ''اس میں اختلاف ہے کہ ہمارے آقا ﷺ سے ایسے افعال صادر ہوئے یا نہیں''۔

امام سبکی فرماتے ہیں ''مجھے اس بات میں کوئی شک نہیں کہ ایسا صادر نہیں ہوا'' اور اس

کے برعکس کا گمان (آپ ﷺ کے لئے) کیسے کیا جا سکتا ہے؟(۲۵)

اور جہاں تک فعل کا معاملہ ہے تو صحابہ کرام علیہم الرضوان کے اجماع (یعنی اتفاق) سے یہ بات معلوم ہے کہ وہ کم، زیادہ اور چھوٹے بڑے تمام معاملات میں قطعی طور پر بارگاہِ رسالت ﷺ میں رجوع کرتے تھے اور حضور کی پیروی بجا لاتے تھے اور صحابہ کرام علیہم الرضوان کے نزدیک اس معاملے میں کوئی اختلاف نہیں تھا حتی کہ وہ حضور جانِ عالم ﷺ کی تنہائی والے اعمال مبارکہ سے آگاہی اور ان پر عمل کرنے کے شدت سے شائق تھے خواہ انہیں ان اعمال مبارکہ سے واقفیت نہ بھی ہوئی اب جو شخص حضرات صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے حضور نبی کریم ﷺ کے ساتھ معاملات اور سرکار کے اول و آخر جملہ احوال مبارکہ سے واقفیت اور صحابہ کرام کی حضوری پر غور وفکر کرنے والا ہے وہ تو رب کریم جل مجدہٗ سے حیاء کرے گا کہ وہ اس طرح کی (۲۶) بات کرے یا ایسا خیال تک لائے۔

اگر یہ قول (صغیرہ کی نسبت والا) ذکر نہ کیا گیا تو ہم اس کو کبھی بھی حکایت نہ کرتے اور کہنے والے نے جو کچھ بھی کہا ہے تو ہم بارگاہِ ربِّ العزّت جل مجدہ میں اس قول سے برأت کا اظہار کرتے ہیں۔

یہ مذکورہ بالا کلام (تبصرہ) زمخشری کی اس آیت ﴿لیغفر لک اللہ﴾ الآیۃ کے تحت بیان کردہ تفسیر کے بارے میں ہے دوسری بات یہ ہے کہ اگر (معاذ اللہ) یہ تسلیم بھی کرلیا جائے تو ایسا دشمنانہ قول اور حقیر چیزوں (صغائر وغیرہ) کا ذکر یہاں اچھا نہیں جب کہ یہ آیت کریمہ ﴿لیغفر لک اللہ﴾ الآیۃ تو سرورِ عالم ﷺ کی عظمت و شان کی طرف اشارہ کر رہی ہے اور اس معاملے کو فتحِ مبین سے ظاہر کر رہی ہے جو کہ تعظیم پر مشتمل ہے لہٰذا اس کا ''ذنب'' وغیرہ پر حمل کرنا بلاغت سے دُور ہے یہ سارا کلام امام

---

۲۵۔ کیونکہ ارشادِ ربانی ہے: ﴿وَمَا یَنْطِقُ عَنِ الْهَوٰیO اِنْ هُوَ اِلَّا وَحْیٌ یُّوْحٰیO﴾ (النجم: ۵۳/۳، ۴) ترجمہ: اور وہ کوئی بات اپنی خواہش سے نہیں کرتے وہ تو نہیں مگر وحی جو انہیں کی جاتی ہے۔

۲۶۔ یعنی صغیرہ کی نسبت بھی کرے۔

سکی علیہ الرحمہ کا زمخشری کے رد میں ہے۔ (۲۷)

**چھٹا قول:** اس سے مراد وہ اعمال ہیں جو بچپن میں نبی پاک ﷺ سے لڑکوں کے ساتھ کھیل کود میں واقع ہوئے (یاد رہے) یہ بات آپ ﷺ کے شایانِ شان نہیں ہے بلاشبہ ابرار کی نیکیاں مقرب لوگوں کے گناہوں کی طرح نہیں، اس لئے حضرت یحییٰ بن زکریا علیہما السلام جب کم سن بچے تھے تو بچوں کے کھیل کی طرف دعوت دینے پر آپ نے فرمایا تھا ''ما لھذا خُلِقْتُ'' یعنی میں اس لئے نہیں پیدا کیا گیا لیکن یہ قول مردود ہے۔

پہلی وجہ تو یہ ہے کہ اس قول میں حضرت یحییٰ علیہ السلام کی ہمارے نبی کریم ﷺ پر خصوصیت ظاہر ہوتی ہے جب وہ قطعی طور پر آپ پر فضیلت نہیں رکھتے کیونکہ ہر وہ خصوصیت جو انبیاء کرام علیہم السلام میں سے کسی نبی علیہ السلام کو عطا کی گئی اس جیسی یا اس سے بہتر خصوصیت ہمارے آقا و مولیٰ کو عطا فرمائی گئی، جیسا کہ مروی ہے کہ آپ ﷺ شیر خوارگی میں بھی انصاف کرتے تھے، آپ ﷺ کی رضاعی ماں سیدہ حلیمہ رضی اللہ عنہا آپ ﷺ کو اپنا پستان پیش کرتی تھیں تو آپ ﷺ اس سے دودھ نوش فرماتے تھے اور جب دوسرا پستان پیش فرماتیں تو آپ ﷺ منہ پھیر لیتے کیونکہ (بعطاءِ الٰہی) آپ ﷺ کو علم تھا کہ آپ ﷺ کا ایک دودھ شریک بھائی اور بھی ہے۔ (۲۸)

---

۲۷۔ ان پانچ اقوال اور ان کی تردید کی بحث سے یہ بات ہمارے سامنے واضح ہو چکی ہے کہ انبیاء کرام علی الخصوص سید الانبیاء ﷺ کی طرف ''ذنب'' کی نسبت بمعنی صغیرہ کی درست نہیں ہے بلکہ یہ آیت ﴿لیغفر لک اللہ﴾ الآیۃ تو محبوب دو جہاں ﷺ کی تعظیم و تکریم پر دلیل ہے اور اس میں ''ل'' سبب کا ہے ترجمہ وہی ہوگا'' جو شیخ الاسلام والمسلمین اعلیٰ حضرت رضی اللہ عنہ نے ''کنز الایمان'' میں رقم فرمایا (تا کہ اللہ تمہارے سبب سے گناہ بخشے تمہارے اگلے اور پچھلوں کے) نیز اس مسئلہ میں امام اہلسنت غزالی زماں سید احمد سعید شاہ صاحب کاظمی علیہ الرحمہ نے بھی وہ خلاف اولیٰ مراد لے کر جو آپ ﷺ کے حق میں اسائت قرار پائیں، موقف اعلیٰ حضرت کو ترجیح دی ہے جب کہ بعض حضرات بھی اس مسئلہ میں لغزش کھا گئے۔ قادری

۲۸۔ قال سیدنا و امامنا رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

بھائیوں کے لئے ترک پستاں کریں
بچپنے کی عدالت پہ لاکھوں سلام

یہ بات کھیل کود کو چھوڑنے سے بلند تر ہے اور جب کہ آپ ﷺ شیر خوارگی کی عمر سے گزر چکے ہوں یہ بھی (قطعی) ثابت نہیں کہ آپ ﷺ لڑکوں کے ساتھ کھیل کود میں شریک ہوئے ہوں جبکہ اگر یہ الفاظ احادیث کریمہ سے ثابت بھی ہوں تو ان کی مناسب تاویل لازم ہے پھر یہ (صغیرہ کی نسبت کردینے والا) جب اس کے قول کو ﴿ما تقدم﴾ کو عالم بچپن میں کھیل کود پر محمول کیا جائے تو ﴿وما تاخر﴾ کے بارے میں یہ کیا کہے گا؟ اور یہ کیسے درست ہوگا؟

**ساتواں قول:** امام عطا خراسانی علیہ الرحمہ کا ہے کہ "جو گناہ آپ ﷺ کے ماں باپ آدم و حوا علیہما السلام سے پہلے ہوئے اور بعد میں آپ ﷺ کی اُمت سے ہوں گے"۔

یہ قول بھی ضعیف ہے۔

پہلی وجہ تو یہ ہے کہ آدم علیہ السلام بھی معصوم ہیں، ان کی طرف گناہ کی نسبت درست نہیں، یہ ایسی تاویل ہے جو خود تاویل کی محتاج ہے۔ دوسری وجہ یہ کہ ایک ایسے شخص کا "ذنب" جسے کاف خطاب سے مخاطب کیا گیا ہو، اسے دوسرے کی طرف منسوب نہیں کیا جا سکتا۔ تیسری وجہ یہ ہے کہ "اُمت کے سارے گناہ معاف نہیں ہوں گے بلکہ کچھ عاصیوں کے گناہوں کو بخشا جائے گا اور کچھ کے گناہ نہیں بخشے جائیں گے"۔

**آٹھواں قول:** ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما کا ہے فرماتے ہیں: "مما یکون" یعنی جو بھی واقع ہوگا۔

امام سبکی علیہ الرحمہ فرماتے ہیں "اس (قول) کی تاویل کی جائے گی کیونکہ یہ لائقِ تاویل ہے، یعنی (جو بھی واقع ہوتا اگر ہوتا) آپ ﷺ جس مقام رفیع پر فائز ہیں اگر اس میں گزشتہ یا آئندہ زمانہ میں گناہوں کا امکان ہوتا تو بھی ہم آپ کے فضل و شرافت کے مدنظر ان گناہوں کو بخش دیتے"۔

**نواں قول:** "کتاب الشفاء" میں ہے، کہا گیا ہے کہ "آپ ﷺ سے کوئی گناہ ہوا ہے یا نہیں، آپ معلوم کرلیں کہ وہ آپ کی خاطر معاف شدہ ہے۔

**دسواں قول:** کہا گیا کہ ''وہ جو (اعلانِ نبوت سے) پہلے ہوئے اور وہ جن کے بعد آپ ﷺ کو عصمت عطاء کردی گئی۔ اسے احمد بن نصر نے حکایت کیا۔

**گیارہواں قول:** کہا گیا ہے ''اس سے مراد وہ امور ہیں جو سہو، غفلت یا تاویل سے واقع ہوئے''۔ اسے طبری نے حکایت کیا اور قشیری نے پسند کیا۔

**بارہواں قول:** مکی نے کہا ''(اس آیت میں) نبی کریم ﷺ سے خطاب دراصل امت سے خطاب ہے''۔

یہ بارہ اقوال غیر منقول ہیں، ان میں مردود، ضعیف اور مؤوّل اقوال سب شامل ہیں۔ (۲۹)

## اقوال مقبولہ

''شفاء شریف'' میں نقل کیا گیا ہے ''جب نبی پاک ﷺ کو یہ کہنے کا حکم ہوا:

﴿وَمَآ اَدْرِیْ مَا یُفْعَلُ بِیْ وَلَا بِکُمْ﴾ (۳۰)

ترجمہ: اور میں نہیں جانتا میرے ساتھ کیا کیا جائے گا اور تمہارے ساتھ کیا۔ (کنزالایمان)

---

۲۹۔ ان بارہ اقوال میں سے سید المفسرین حضرت عبداللہ ابن عباس رضی اللہ تعالٰی عنہما کے قول کے علاوہ تمام اقوال مردود اور ضعیف ہیں جب کہ ابن عباس رضی اللہ عنہما کے قول کی وہ تاویل جو امام مکی علیہ الرحمہ نے فرمائی ہے اس میں شانِ محبوبیت کا بیان ہے جو کہ قابل توجہ ہے اور ایسی تاویل ہی عصمتِ نبوت کے شایانِ شان ہے۔ اللہ اکبر! یاد رہے یہ وہ سیدنا عبداللہ ابن عباس رضی اللہ عنہما ہیں جنہوں نے خود صاحبِ قرآن ﷺ سے قرآنی علوم سیکھے اور ان کے لئے معلم کائنات ﷺ نے دعا فرمائی ''اللھم علمه التأویل'' یعنی اے اللہ! ان کو تفسیر کا علم عطا فرما۔ اور ایک روایت کے مطابق ان کے لئے یوں دعا فرمائی ''اللھم فقهه فی الدین'' یعنی اے اللہ! ان کو دین کی فقاہت عطا فرما۔ شعر

اجابت کا سہرا عنایت کا جوڑا   دلہن بن کے نکلی دعائے محمد ﷺ
اجابت نے جھک کر گلے سے لگایا   بڑھی ناز سے جب دعائے محمد ﷺ

(حدائق بخشش)

۳۰۔ الاحقاف: ۴۶/۹

تو کافر بہت خوش ہوئے، (اس وقت) اللہ کریم جل مجدہٗ نے یہ آیت کریمہ نازل فرمائی:

﴿لِيَغْفِرَ لَكَ اللّٰهُ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِكَ وَمَا تَأَخَّرَ﴾ (۳۱)

ترجمہ: تاکہ اللہ تمہارے سبب سے گناہ بخشے تمہارے اگلوں کے اور تمہارے پچھلوں کے۔ (کنزالایمان)

اور بعد میں دوسری آیت کے اندر ایمان والوں کی حالت بھی بتادی۔

آیت کریمہ کا مطلب یہ ہو کہ اے محبوب ﷺ! اگر آپ سے کوئی ذنب صادر بھی ہوتا تو بلا پرسش اس کو بخش دیا جاتا۔

میں (سیوطی) کہتا ہوں اس اثر کو ابن المنذر نے اپنی تفسیر میں ابن عباس رضی اللہ عنہما سے نقل کیا ہے۔

اللہ تبارک وتعالیٰ کے ارشاد ﴿وَمَآ اَدْرِىْ مَا يُفْعَلُ بِىْ وَلَا بِكُمْ﴾ الآية (۳۲) کے بارے میں آپ نے ارشاد فرمایا کہ اس کے بعد اللہ کریم نے یہ آیت نازل فرمائی ﴿لِيَغْفِرَ لَكَ اللّٰهُ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِكَ وَمَا تَأَخَّرَ﴾ الآية (۳۳)

امام احمد، امام ترمذی اور حاکم علیہم الرحمہ نے حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت کی ہے کہ آپ نے فرمایا "نبی پاک ﷺ پر یہ آیت ﴿لِيَغْفِرَ لَكَ اللّٰهُ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِكَ وَمَا تَأَخَّرَ﴾ مقام حدیبیہ سے واپس آتے ہوئے نازل ہوئی تو صحابہ کرام نے کہا سرکار ﷺ! مبارک ہو، بے شک اللہ کریم نے واضح فرمادیا ہے کہ وہ آپ کے ساتھ کیا معاملہ فرمائے گا اور ان کے ساتھ کیسے پیش آئے گا۔

اس کے بعد یہ آیت کریمہ نازل ہوئی:

﴿لِيُدْخِلَ الْمُؤْمِنِيْنَ وَ الْمُؤْمِنَاتِ جَنّٰتٍ تَجْرِىْ مِنْ تَحْتِهَا

---

۳۱۔ الفتح:۴۸/۲

۳۲۔ الاحقاف:۴۶/۹

۳۳۔ الفتح:۴۸/۲

الْاَنْھٰرُ خٰلِدِیْنَ فِیْھَا وَ یُکَفِّرَ عَنْھُمْ سَیِّاٰتِھِمْ وَ کَانَ ذٰلِکَ عِنْدَ اللّٰہِ فَوْزًا عَظِیْمًا﴾ (۳۴)

ترجمہ: تا کہ ایمان والے مردوں اور ایمان والی عورتوں کو باغوں میں لے جائے جن کے نیچے نہریں رواں (جاری ہیں) ہمیشہ ان میں رہیں اور ان کی برائیاں ان سے اتار دے اور یہ اللہ کی ہاں بڑی کامیابی ہے۔ (کنزالایمان)(۳۵)

قاضی عیاض مالکی علیہ الرحمہ فرماتے ہیں، بعض علماء کا قول ہے کہ یہاں مغفرت

---

۳۴۔ الفتح: ۴۸/۵

۳۵۔ بحوالہ اسباب النزول للواحدی، ص ۳۱۵۔

تفسیر خزائن العرفان میں ہے کہ جب آیت کریمہ ﴿وَ مَآ اَدْرِیْ مَا یُفْعَلُ بِیْ وَلَا بِکُمْ﴾ الآیۃ (الاحقاف: ۴۶/۹) نازل ہوئی تو کفار بڑے خوش ہوئے اور انہوں نے کہنا شروع کر دیا کہ ان کا اور ہمارا حال تو ایک جیسا ہے ان کو بھی ہماری طرح اپنے انجام کا حال معلوم نہیں اس وقت یہ آیت کریمہ ﴿لِیَغْفِرَ لَکَ اللّٰہُ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِکَ وَمَا تَاَخَّرَ﴾ نازل ہوئی تو صحابہ کرام نے عرض کیا سرکار ﷺ! آپ کو مبارک ہو اس آیت میں اللہ کریم نے آپ ﷺ کو آپ ﷺ کے انجام کی خبر دی لیکن ہمارا کیا حال ہوگا اس کی ہمیں خبر نہیں تو اس وقت یہ آیت کریمہ نازل ہوئی ﴿لِیُدْخِلَ الْمُؤْمِنِیْنَ وَ الْمُؤْمِنٰتِ جَنّٰتٍ تَجْرِیْ مِنْ تَحْتِھَا الْاَنْھٰرُ خٰلِدِیْنَ فِیْھَا وَ یُکَفِّرَ عَنْھُمْ سَیِّاٰتِھِمْ وَ کَانَ ذٰلِکَ عِنْدَ اللّٰہِ فَوْزًا عَظِیْمًا﴾ (الفتح: ۴۸/۵) تو یہ خوشخبری سن کر صحابہ کرام علیہم الرضوان خوش ہو گئے اور مطمئن ہو گئے۔ (ملخصاً از تفسیر خزائن العرفان)

برادران اسلام! غور فرمائیں یہی حال آج کل کے ان نام نہاد توحید کے ٹھیکیداروں کا ہے جو اپنے آپ کو نا صرف مسلمان کہتے بلکہ دین کے مبلغ اور مسلمانوں کے رہبر ہونے کا دعویٰ کرتے اور گلی گلی توحید کا ڈھنڈورا پیٹتے پھرتے ہیں لیکن ان کی رسول دشمنی کا یہ عالم ہے کہ قرآن کی آیات کے ذریعے حضور ﷺ کی عزت و عظمت پر حملہ کرتے اور آیات کا غلط مطلب لے کر عصمتِ نبوی ﷺ پر ڈاکہ ڈالتے ہیں اور اس پر کفار مکہ کی طرح خوش ہوتے ہیں، کہیں ان کا اور ان کا آپس میں دشمنی ءِ رسول کا کوئی رشتہ تو نہیں؟ (نعوذ باللہ من ذالک) جب کہ اس کے برعکس مسلمانانِ اہلسنت سید المعصومین ﷺ کی عزت و عظمت اور عصمت و رفعت کے ڈنکے بجاتے اور حضور ﷺ کی شانِ محبوبیت سن کر صحابہ کرام کی پیروی میں خوشیوں کا اظہار کرتے ہیں۔ قادری غفرلہ

سے مراد جملہ خامیوں سے بری ہونا ہے۔

حضرت شیخ عزالدین بن عبدالسلام علیہ الرحمہ اپنی کتاب ﴿**نهاية الوسول فيما سنح من تفضيل الرسول**﴾ میں رقمطراز ہیں کہ ''اللہ عزوجل نے کئی وجوہات کی بناء پر ہمارے مکرم ﷺ کو دیگر تمام انبیاء علیہم السلام پر فضیلت عطا فرمائی ہے''۔

ان خصوصیات میں سے ایک یہ بھی ہے کہ ربّ کریم نے آگاہ فرمادیا ہے کہ آپ ﷺ کے اگلے اور پچھلے ذنب (اگر ہوتے بھی تو) بخش دیئے گئے ہیں، اور کسی بھی روایت میں نہیں ملتا کہ اللہ کریم نے دیگر انبیاء کو یہ نہیں بتایا، اس لئے جب میدانِ قیامت میں ان حضرات سے شفاعت طلب کی جائے گی تو ان میں سے ہر ایک اپنی لغزش کا ذکر کرے گا جو ان کو پیش آئی اور کہیں گے ''نَفْسِيْ نَفْسِيْ''، اگر ان میں سے ہر ایک اپنی لغزش کی بخشش کو معلوم کر چکا ہوتا تو اس مقام (شفاعت) پر اضطراب کا اظہار نہ کرتا اور جب لوگ سید الانبیاء ﷺ سے شفاعت طلب کریں گے تو سرکار اس مقام پر یوں فرمائیں گے ''أَنَا لَهَا''۔(۳۶)

---

۳۶۔ اللہ اکبر! حضرت شیخ عزالدین بن عبدالسلام علیہ الرحمہ نے جو یہ کہا کہ اللہ کریم نے دیگر انبیاء کرام علیہم السلام کو ان کی کیفیت سے آگاہ نہیں کیا، یہ بات ذوق لطیف پر گراں ہے جب کہ صحیح حدیث میں ہے کہ مسلمان ماں باپ کا کچا بچہ جو حمل سے گر جاتا ہے وہ بھی اپنے والدین کی شفاعت کے لئے اپنے ربّ سے یوں جھگڑے گا جس طرح قرض خواہ قرض دار سے جھگڑتا ہے اسے حکم ہوگا ایھا السقط المراغم ربه ادخل ابویک الجنة، بقول برادر اعلیٰ حضرت ۔

فقط اتنا سبب ہے انعقادِ بزمِ محشر کا
اُن کی شانِ محبوبی دکھائی جانے والی ہے

تو وہ کچا بچہ اپنے والدین کو ناف سے کھینچ کر داخل جنت کر دے گا۔ فقیر (راقم الحروف) کہتا ہے کہ بعطائے الٰہی تمام انبیاء کرام اپنی اپنی باری پر ضرور شفاعت فرمائیں گے البتہ ابتداء میں باب شفاعت کوئی نہیں کھولے گا اور سب ''نَفْسِيْ نَفْسِيْ'' پکاریں گے اور لوگ طلب شفاعت کے لئے تمام انبیاء کرام کی بارگاہوں میں درجہ بدرجہ حاضری دیں گے، لیکن وہ حضرات اس لئے شفاعت نہیں کریں گے کہ باب شفاعت کھولنے کا اذن حضور ﷺ کو عطا کیا گیا ہے اور جب آپ ﷺ باذن الٰہی باب شفاعت کھول دیں گے تو آپ ﷺ کے بعد درجہ بدرجہ تمام انبیاء کرام، علماء حق، شہداء، باعمل

امام سکی علیہ الرحمہ اپنی تفسیر میں رقمطراز ہیں ''میں نے اپنی فہم کے مطابق اس ارشاد ﴿لِيَغْفِرَ لَكَ اللّٰهُ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِكَ وَمَا تَأَخَّرَ﴾ الآیۃ(۳۷) پر اس کے پہلے الفاظ کو مدنظر رکھ کر بہت غور کیا تو میں اس نتیجہ پر پہنچا ہوں کہ اس کو صرف ایک وجہ پر حمل کیا جا سکتا ہے اور وہ یہ ہے کہ سید المعصومین ﷺ کی رفعت شان سے یہ بات دُور نہیں کہ یہاں اس سے مراد گناہ لیا جائے، البتہ اللہ کریم جل مجدہٗ نے اس آیت کریمہ میں اپنے بندوں کو اپنی طرف سے دی گئی تمام اخروی نعمتوں کا اکٹھا بیان فرما دیا ہے اور یہ نعمتیں دو قسموں کی ہیں:

(۱) سلبیہ اور وہ گناہوں کی بخشش (۲) ثبوتیہ اور وہ لا متناہی ہیں

اس کی طرف اس آیت میں ارشاد کیا ہے:

﴿وَيُتِمَّ نِعْمَتَهُ عَلَيْكَ﴾ (۳۸)

ترجمہ: اور اپنی نعمتیں تم پر تمام کر دے۔ (کنزالایمان)

اور تمام دنیوی نعمتیں بھی دو قسم کی ہیں۔

ا۔ دینی: ان کی طرف اس آیت میں اشارہ ہے:

﴿وَيَهْدِيَكَ صِرَاطًا مُّسْتَقِيمًا﴾ (۳۹)

---

حفاظ، مسلمان ماں باپ کے چھوٹے بچے بلکہ ہر ہر سُنی عالم اپنے شاگردوں کی شفاعت کریں گے۔

سوال: جب ہر نبی نے امتیوں کی شفاعت کرنی ہے تو پھر ابتداء میں ''نَفْسِیْ نَفْسِیْ'' کیوں پکاریں گے اور باب شفاعت کیوں نہیں کھولیں گے؟

جواب: ابتداء میں انبیاء کرام کے ''نَفْسِیْ نَفْسِیْ'' پکارنے کی وجہ یہ ہوگی کہ سب کو معلوم ہو جائے آج واقعی گھبراہٹ کا دن ہے اور باب شفاعت اس لئے نہیں کھولیں گے کہ یہ اذن جس کو ملا ہے وہی اس کو کھولیں تاکہ ان کی شان سب پر ظاہر ہو جائے۔ بقول برادر اعلیٰ حضرت علیہ الرحمہ۔

فقط اتنا سبب ہے انعقاد بزم محشر کا
ان کی شان محبوبی دکھائی جانے والی ہے

۳۷۔ الفتح: ۴۸/۲

۳۸۔ الفتح: ۴۸/۲

۳۹۔ الفتح: ۴۸/۲

ترجمہ: اور تمہیں سیدھی راہ دکھادے۔ (کنزالایمان)

۴۔ویٔنصرک: اگر یہاں اس سے مقصود دین ہو تو یہ ارشاد باری تعالیٰ ہے:

﴿وَ يَنْصُرَكَ اللّٰهُ نَصْرًا عَزِيْزًا﴾ (۴۰)

ترجمہ: اور اللہ تمہاری زبردست مدد فرمائے۔ (کنزالایمان)

آخرت کی نعمتوں کو دنیا کی نعمتوں پر مقدم کیا گیا ہے اور دینی نعمتوں کو دنیاوی نعمتوں پر مقدم کیا گیا، ایک کے دوسرے پر اہم ہونے کی وجہ سے، یوں نبی پاک ﷺ کی عظمت کو اپنی تمام قسم کی نعمتوں کو ان پر تمام کر کے ظاہر کیا اور جو ان کے علاوہ کسی اور میں نہیں ہے۔ نیز اس لئے اس کو فتح مبین کی انتہاء پر رکھا جس کی عظمت اور شان والی نون کی نسبت مبارکہ آپ کی طرف کر کے آپ کی عظمت اور بلندی کا اظہار کیا اور لفظ "لک" کے ساتھ آپ کے لئے ان رفعتوں کو مخصوص فرما دیا، پھر امام سبکی فرماتے ہیں "جب یہ مطلب مجھ پر واضح ہوا تو بعد میں مجھے معلوم ہوا کہ ابن عطیہ پر بھی یہ واضح ہوا ہے۔

اگرچہ انہوں نے یہ کہا کہ اس حکم کے ساتھ اگر شرافت کا اظہار مقصود ہے تو کسی بھی صورت میں اس سے مراد گناہ نہیں ہے، یوں (ابن عطیہ) بھی اپنے قول سے ہمارے (نظریہ کے) موافق ہو گئے۔

بعض محققین نے کہا کہ اس آیت میں "مغفرت" اصل میں "عصمت" سے کنایہ ہے، تو ﴿لیغفر لک اللہ﴾ کا معنیٰ ہوگا، اللہ تعالیٰ آپ کو عصمت عطاء کر دے گا، "آپ کی عمر (مبارک) کے گزرے ہوئے دور میں بھی اور باقی حصہ میں بھی اور یہ قول انتہائی بہتر ہے"۔ علماء بلاغت نے اس قول کو قرآنی بلاغت میں شمار کیا ہے کہ لفظ مغفرت، معافی اور توبہ کو ہلکے پن کے طور پر بطور اشارہ استعمال کیا جاتا ہے۔ مثلاً قیام اللیل کو منسوخ کرنے کے لئے ارشاد باری تعالیٰ ہے:

﴿عَلِمَ اَنْ لَّنْ تُحْصُوْهُ فَتَابَ عَلَيْكُمْ فَاقْرَءُوْا مَا تَيَسَّرَ﴾ (۴۱)

۴۰۔ الفتح: ۲/۴۸

۴۱۔ المزمل: ۲۰/۷۳

ترجمہ: اسے معلوم ہے کہ اے مسلمانو تم سے رات کا شمار نہ ہو سکے گا تو اس نے اپنے مہر سے تم پر رجوع فرمائی اب قرآن میں سے جتنا تم پر آسان ہو اتنا پڑھو۔ (کنزالایمان)

اور کچھ انفرادی کہنے سے پہلے صدقہ کا نسخ فرماتے ہوئے ارشاد فرمایا:

﴿فَاِذْ لَمْ تَفْعَلُوْا وَ تَابَ اللّٰهُ عَلَیْكُمْ﴾ (۴۲)

ترجمہ: پھر جب تم نے یہ نہ کیا اور اللہ نے اپنی مہر سے تم پر رجوع فرمائی۔ (کنزالایمان)

رمضان المبارک کی راتوں میں جماع کی حرمت کو منسوخ کرتے ہوئے ارشاد فرمایا:

﴿فَتَابَ عَلَیْكُمْ وَ عَفَا عَنْكُمْ فَالْئٰنَ بٰشِرُوْهُنَّ﴾ (۴۳)

تو اس نے تمہاری توبہ قبول کی اور تمہیں معاف فرمایا، تو اب ان سے صحبت کرو۔ (کنزالایمان)

**و الحمد لله وحده و صلى الله علىٰ سيدنا محمد و آله و صحبه و سلم تسليماً كثيراً۔**

الحمد للہ! رسالہ ہذا مصنفہ امام جلال الدین سیوطی علیہ الرحمہ (المتوفی ۹۱۱ھ) کا ترجمہ و تبصرہ مع توضیح و تخریج آج ۲۰ صفر المظفر ۱۴۲۵ھ بمطابق ۱۱/ اپریل بروز یک شنبہ کو ایک ہی نشست میں پایہ تکمیل کو پہنچا، سچ ہے اللہ کریم چاہے تو گناہوں کے سمندر میں ڈوبے ہوئے شخص سے بھی دین کا کام لے لیتا ہے۔ فالحمد للہ علی ذالک

ہذا آخر ما رقمہ قلم الفقیر القادری

محمد عارف عطاری غفرلہ الباری

---

۴۲۔ المجادلہ: ۵۸/ ۱۳

۴۳۔ البقرہ: ۲/ ۱۸۷